## تاج الفحول علامہ شاہ عبدالقادر بدایونی علیہ الرحمہ

آمدم با کمال عجز و نیاز — بردر خواجۂ غریب نواز

خواجۂ خواجگاں معین الدین — محرم سرّ حق و محرم راز

آں کہ صیت کمال رحمت او — رفت از ہند تا عراق وحجاز

نتواں کرد شمۂ مدحش — فکر صد سال گر کند پرواز

برجبینش شدہ "حبیب اللہ — مات فی حبہ" زغیب طراز

گو غریبم ولے چہ باک مرا — بر غریباں نواز دارم ناز

وَاے برمن کہ گشت از دستم — نہ ادا حق روزۂ و نہ نماز

خستہ و پا شکستہ ام شاہا — کن بسویم تو دست لطف دراز

دارم امید واثق از کرمت — کہ بہ ہر دوسرا شوم ممتاز

لطف کن برمن اے شہنشۂ دیں — آمدم بردرت ز راہِ دراز

خواہم از جیب خاص تو نظرے — دور کن از رُخم حجاب مجاز

جود تو عام بر انام بود — ذرہ ذرہ ہمیں کند آواز

من فقیرم تو شاہ من ہستی — از نوالِ خودم مشرف ساز

ختم بالخیر کار من گرداں — کو بنام تو کردہ ام آغاز

☆☆☆☆☆

## محدث اعظم ہند سید محمد سید کچھو چھوی علیہ لرحمہ

غریب آئے ہیں در پر ترے غریب نواز
کرو غریب نوازی مرے غریب نواز

تمھارے در کی کرامت یہ بارہا دیکھی
غریب آئے یہاں ہو گئے غریب نواز

تمھاری ذات سے میرا بڑا تعلق ہے
کہ میں غریب بڑا تم بڑے غریب نواز

لگا کے آس بڑی دور سے میں آیا ہوں
مسافروں پہ کرم کیجیے غریب نواز

نہ مجھ سا کوئی گدا ہے نہ تم سا کوئی کریم
نہ در سے اٹھوں گا بے کچھ لیے غریب نواز

حضور اشرف سمناں کے نام کا صدقہ
ہماری جھولی کو بھر دیجیے غریب نواز

زمانے بھر میں مجھے کر دیا غنی سیدؔ
میں صدقے جاؤں تری جوگ کے غریب نواز

☆☆☆☆☆

## استاذ زمن مولانا حسن رضا خاں حسنؔ بریلوی علیہ الرحمہ

خواجۂ ہند وہ دربار ہے اعلیٰ تیرا
کبھی محروم نہیں مانگنے والا تیرا

خفتگانِ شب غفلت کو جگا دیتا ہے
سالہاسال وہ راتوں کا نہ سونا تیرا

ہے تری ذات عجب بحر حقیقت پیارے
کسی تیراک نے پایا نہ کنارا تیرا

جورِ پامالیِ عالم سے اسے کیا مطلب
خاک میں مل نہیں سکتا کبھی ذرّہ تیرا

کس قدر جوشِ تحیر کے عیاں ہے آثار
نظر آیا مگر آئینہ کو تلوہ تیرا

گلشن ہند ہے شاداب کلیجے ٹھنڈے
واہ اے ابرکرم زور برسنا تیرا

کیامہک ہے کہ معطر ہے دماغ عالم
تختۂ گلشن فردوس ہے روضہ تیرا

تیرے ذرے پہ معاصی کی گھٹا چھائی ہے
اس طرف بھی کبھی اے مہر ہو جلوہ تیرا

تجھ میں ہیں تربیت خضر کے پیدا آثار
بحر و بر میں ہمیں ملتا ہے سہارا تیرا

ظل حق غوث پہ ہے غوث کا سایہ تجھ پہ
سایہ گستر سرِخدام پہ سایہ تیرا

تجھ کو بغداد سے حاصل ہوئی وہ شان رفیع
دنگ رہ جاتے ہیں سب دیکھ کے رتبہ تیرا

رشک ہوتا ہے غلاموں کو کہیں آقا سے
کیوں کہوں رشک دہ بدر ہے تلوا تیرا

جب سے تونے قدم غوث لیا ہے سر پر
اولیاء سر پر قدم لیتے ہیں شاہا تیرا

محی دیں غوث ہیں اور خواجہ معین الدین ہے
اے حسن کیوں نہ ہو محفوظ عقیدہ تیرا

☆☆☆☆☆

## مولانا بدر القادری بدؔر گھوسوی

لگائے آس کھڑے ہیں گدا، غریب نواز ۔۔۔ فقیر دیتے ہیں در پہ صدا غریب نواز

ہو نور چشم حبیب خدا، غریب نواز ۔۔۔ تمھی ہو نائب غوث الوری غریب نواز

ہیں اہل ہند کے سلطان والی اجمیر ۔۔۔ ہماری ناو کے ہیں ناخدا غریب نواز

توجہات سے تیری ہیں وادیاں جل تھل ۔۔۔ نگاہ لطف ادھر بھی اٹھا غریب نواز

کریم تم ہو، تمھارا ہے خانوادہ کریم ۔۔۔ کرم کی بھیک دو بہر خدا، غریب نواز

طفیل خواجۂ عثمان، مرشدِ کامل ۔۔۔ مجھے بھی بادۂ وحدت پلا غریب نواز

تمھارے ہوتے مسلمان مٹ نہیں سکتے ۔۔۔ گداؤں کو ہے یہی آسرا غریب نواز

زمانے بھر میں ہر اک سمت عام ہے ساقی ۔۔۔ تمھارا ساغر جود وعطا غریب نواز

بحکم سرور عالم بہ فیض غوث جلی ۔۔۔ غریب بدؔر کے حاجت روا غریب نواز

☆ ☆ ☆ ☆ ☆

مولانا محمد قاسم مصباحی قاسمؔ ادروی

آپ کا رتبہ مرے خواجہ عظیم الشان ہے
ذاتِ اقدس آپ کی ظلّ شہ جیلان ہے
آپ کو دی ہے شہ دیں نے ولایت ہند کی
آپ کی جاگیر خواجہ ملک ہندوستان ہے
خواجۂ ہندوستاں بحر حقیقت آپ ہیں
آپ کے کاسے میں خواجہ بادۂ عرفان ہے
خضر کی ہے تربیت کا آپ میں ظاہر اثر
کیجیے نظر عنایت زور پر طوفان ہے
ہیں عطاے احمد مرسل مرے خواجہ پیا
شکل خواجہ میں رسول پاک کا احسان ہے
آپ کا منگتا کبھی محروم جاتا ہی نہیں
آپ کا دربار خواجہ منبع فیضان ہے
نقشبندی، سہروردی، ہو کہ چشتی، قادری
سلسلے چاروں ہیں برحق اس میں کیا خلجان ہے
آپ کے خادم ہیں جب خواجہ قطب ، صوفی حمید
پھر کوئی کیسے بتائے آپ کی کیا شان ہے
آپ ہی سے ہند میں پھیلی ضیا اسلام کی
مرکز رشد وہدایت آپ کا ایوان ہے
کیجیے نظر کرم قاسمؔ نظامی پر حضور
مدتوں سے در پہ آنے کا بڑا ارمان ہے

☆☆☆☆☆

